

شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ
هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ

رمضان کا مہینہ وہ ہے جس میں قرآن نازل کیا گیا جو لوگوں کے لیے سراپا ہدایت،
اور ایسی روشن نشانیوں کا حامل ہے جو صحیح راستہ دکھاتی
اور حق و باطل کے درمیان دوٹوک فیصلہ کر دیتی ہیں

The month of Ramadan is the one in which the Quran was revealed as guidance for mankind, and as clear signs that show the right way and distinguish between right and wrong.

البقرہ 185

شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِیْٓ اُنْزِلَ فِیْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًی لِّلنَّاسِ وَبَیِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰی وَالْفُرْقَانِۚ فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْیَصُمْهُ ؕ

ماہِ رمضان وہ ہے جس میں قرآن نازل کیا گیا، قرآن لوگوں کے لیے ہدایت ہے اور ہدایت کی روشن دلیلیں اور فرقان (حق کو باطل سے جدا کرنے والا) پس جو تم میں سے یہ مہینہ پائے اسے چاہیے کہ روزے رکھے -

The month of Ramadan is the one in which the Qur'an was revealed as guidance for mankind, and as clear signs that show the right way and distinguish between right and wrong. So those of you who witness the month must fast in it.

البقرة : 185



يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ
كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿183﴾

اے ایمان والو ! تم پر روزے فرض کئے گئے ہیں جس طرح تم سے پہلے
لوگوں پر فرض کئے گئے تھے تاکہ تم پرہیز گار بن جاؤ

**O Believers! Fasting is prescribed for you as it was prescribed for the people before you so that you may become pious.**

**البقرہ 183**



فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ۖ وَمَنْ كَانَ مَرِيضًا أَوْ عَلَىٰ سَفَرٍ
فَعِدَّةٌ مِنْ أَيَّامٍ أُخَرَ ۗ يُرِيدُ اللَّهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيدُ بِكُمُ الْعُسْرَ

تم میں سے جو کوئی رمضان کا مہینہ کو پائے پس چاہیے کہ وہ اس کے روزے رکھے۔
اور جو کوئی بیمار ہو یا سفر پر ہو تو وہ رمضان المبارک کے بعد دوسرے دنوں میں
روزے رکھ کر گنتی پوری کرے
اللہ تعالیٰ تم پر آسانی چاہتا ہے اور تم پر دشواری نہیں چاہتا

So those of you who witness the month must fast therein and should anyone be sick, or on a journey, then, a number from other days. Allah wants ease for you and does not want hardship for you.

البقرہ 184



اَيَّامًا مَّعۡدُوۡدٰتٍ ؕ فَمَنۡ كَانَ مِنۡكُمۡ مَّرِيۡضًا اَوۡ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنۡ اَيَّامٍ اُخَرَ ؕ

وَعَلَى الَّذِيۡنَ يُطِيۡقُوۡنَهٗ فِدۡيَةٌ طَعَامُ مِسۡكِيۡنٍ ؕ

روزوں کے دن گنتی کے چند روز ہیں تو جو شخص تم میں سے بیمار ہو یا سفر میں ہو
تو دوسرے دنوں میں روزوں کا شمار پورا کرلے اور جو لوگ روزہ رکھنے کی طاقت نہ
رکھیں وہ روزے کے بدلے محتاج کو کھانا کھلادیں

**The Fast is to be observed for a fixed number of days. If, however, anyone of you be sick or on a journey, he should fast the same number of other days. As for those who can fast (but do not), the expiation of this shall be the feeding of one needy person for one fast day.**

**البقرہ 184**



وَاَنْ تَصُوْمُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿184﴾

اور تمہارا روزہ رکھنا تمہارے لیے بہتر ہے
اگر تم سمجھ رکھتے ہو

But if you understand the thing,
it is better for you to observe the Fast.

البقرہ 184


رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿118﴾
اے میرے پروردگار! معاف کر اور رحم فرما اور تُو
سب سے بہتر رحم فرمانے والا ہے
My Lord, grant pardon and have mercy,
for you are the best of all the merciful.


(المومنون 118)

رمضان سے ایک یا دو دن پہلے روزے نہ رکھے جائیں

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"تم میں سے کوئی شخص رمضان سے پہلے
(شعبان کی آخری تاریخوں میں)
ایک یا دو دن کے روزے نہ رکھے
البتہ اگر کسی کو ان میں روزے رکھنے کی عادت ہو
تو وہ اس دن بھی روزہ رکھ لے"

صحیح البخاری 1914

## رمضان المبارک، ایک نیکی فرض کے برابر اور فرض کا ثواب ستر گنا

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے شعبان کے آخری دن ہمیں خطاب کیا اور فرمایا:

اے لوگو! تم پر ایک عظیم الشان اور بابرکت مہینہ سایہ فگن ہو گیا ہے۔
اس میں ایک ایسی رات ہے جو ہزار مہینے سے بہتر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے روزوں کو فرض کیا ہے اور راتوں کے قیام کو نفل۔

جو شخص اس میں قربِ الٰہی کی نیت سے کوئی نیکی کرتا ہے اسے دیگر مہینوں میں ایک فرض ادا کرنے کے برابر سمجھا جاتا ہے اور جو شخص اس میں ایک فرض ادا کرتا ہے گویا اس نے باقی مہینوں میں ستر فرائض ادا کیے۔

یہ صبر کا مہینہ اور صبر کا ثواب جنت ہی ہے۔ یہ غم خواری کا مہینہ ہے،
اس مہینے میں مومن کا رزق بڑھا دیا جاتا ہے۔

أخرجه ابن خزيمه في الصحيح، 3/191، الرقم 1887، والبيهقي في شعب الإيمان، 3/305، الرقم 3609، والمنذري فيالترغيب والترهيب، 2/58، الرقم 1483، والحارث في المسند، 1/412، الرقم 312

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

# رمضان میں عمرہ (کا ثواب) حج کے برابر ہے

سُنن ابنِ ماجہ 2995






رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اگر لوگوں کو رمضان کی رحمتوں اور برکتوں کا پتہ ہوتا تو وہ خواہش کرتے کہ پورا سال رمضان ہی ہو"

أخرجه البيهقی فی شعب الإيمان، 3/313، الرقم 3634، وابن خزيمة فی الصحيح، 3/190، الرقم 1886، والمنذری فی الترغيب والترهيب، 2/62، الرقم 1495




## رمضان المُبارک بخشش کا مہینہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"جس نے ایمان کے ساتھ اور ثواب کی نیت سے رمضان کے روزے رکھے
اور اس کی راتوں میں قیام کیا تو اس کے سابقہ گناہ بخش دیئے جائیں گے

اور جس نے ایمان کے ساتھ اور ثواب کی نیت سے شب قدر میں قیام کیا
تو اس کے بھی سابقہ گناہ بخش دیئے جائیں گے

سُنن ترمذی 683

## اخلاص سے روزے رکھنا بخشش کا ذریعہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"جس نے رمضان کے روزے
ایمان اور خالص نیت کے ساتھ رکھے
اس کے پچھلے گناہ بخش دیئے گئے"

صحیح البخاری 38

# رمضان شریف کی راتوں میں نفلی نماز بخشش کا ذریعہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"جو کوئی رمضان میں (راتوں کو)
ایمان رکھ کر اور ثواب کے لیے عبادت کرے
اس کے اگلے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں"

صحیح البخاری 37






رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جب رمضان کا مہینہ آتا ہے تو آسمان کے
تمام دروازے کھول دیئے جاتے ہیں،
جہنم کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں
اور شیاطین کو زنجیروں سے جکڑ دیا جاتا ہے

صحیح البخاری 1899



رمضان
المبارک
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:
اللہ پاک فرماتا ہے کہ
" انسان کا ہر نیک عمل خود اسی کے لیے ہے
مگر روزہ کہ وہ خاص میرے لیے ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا
اور روزہ گناہوں کی ایک ڈھال ہے، اگر کوئی روزے سے ہو
تو اسے فحش گوئی نہ کرنی چاہئے اور نہ شور مچائے،
اگر کوئی شخص اس کو گالی دے یا لڑنا چاہے تو اس کا جواب صرف یہ ہو کہ
میں ایک روزہ دار آدمی ہوں"
صحیح البخاری 1904

# سحری کھانے کی تاکید

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات:

"سحری کھاؤ، سحری میں برکت ہے"

صحیح مسلم 2549

"ہمارے اور اہل کتاب کے روزے میں
سحری کھانے کا فرق ہے"

سُنن ابوداؤد 2343






رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"سحری کھاؤ
کہ سحری میں برکت ہوتی ہے"

صحیح البخاری 1923

# سحری میں کھجور کا استعمال

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"کھجور مومن کی کتنی اچھی سحری ہے"

سُنن ابو داؤد 2345



# کس چیز سے روزہ کھولنا مُستحب ہے؟

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

" جسے کھجور میسر ہو، تو چاہیئے کہ وہ اسی سے روزہ کھولے،
اور جسے کھجور میسر نہ ہو تو چاہیئے کہ
وہ پانی سے کھولے کیونکہ پانی پاکیزہ چیز ہے"



# روزہ افطار کرانے والے کا ثواب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"جو کوئی کسی روزہ دار کو افطار کرادے
تو اس کو روزہ دار کے برابر ثواب ملے گا،
اور روزہ دار کے ثواب میں سے کوئی کمی نہیں ہوگی"

سُنن ابنِ ماجہ 1746



# روزہ دار کی دُعا رَد نہیں ہوتی !!

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

تین آدمیوں کی دعا رد نہیں کی جاتی:

ایک تو عادل امام کی، دوسرے روزہ دار کی یہاں تک کہ روزہ کھولے،

تیسرے مظلوم کی،

اللہ تعالیٰ اس کی دعا قیامت کے دن بادل سے اوپر اٹھائے گا،

اور اس کے لیے آسمان کے دروازے کھول دیئے جائیں گے

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "میری عزت کی قسم!

میں تمہاری مدد ضرور کروں گا گرچہ کچھ زمانہ کے بعد ہو"

سُنن ابنِ ماجہ 1752



# روزہ داروں کے لیے جنت کا ایک خصوصی دروازہ "ریان"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جنت کا ایک دروازہ ہے جسے " ریان " کہتے ہیں

قیامت کے دن اس دروازہ سے صرف روزہ دار ہی جنت میں داخل ہوں گے،

ان کے سوا اور کوئی اس میں سے نہیں داخل ہو گا،

پکارا جائے گا کہ روزہ دار کہاں ہیں ؟ وہ کھڑے ہو جائیں گے

ان کے سوا اس سے اور کوئی نہیں اندر جانے پائے گا اور جب یہ لوگ اندر چلے جائیں گے

تو یہ دروازہ بند کر دیا جائے گا پھر اس سے کوئی اندر نہ جا سکے گا

صحیح البخاری 1896






رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

روزہ دوزخ سے بچنے کے لیے ایک ڈھال ہے

اس لیے روزہ دار نہ فحش باتیں کرے اور نہ جہالت کی باتیں

اور اگر کوئی شخص اس سے لڑے یا اسے گالی دے

تو اس کا جواب صرف یہ ہونا چاہئے کہ

میں روزہ دار ہوں - میں روزہ دار ہوں

صحیح البخاری 1894




رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اس ذات کی قسم! جس کے ہاتھ میں میری جان ہے روزہ دار کے منہ کی بُو اللہ کے نزدیک کستوری کی خوشبو سے بھی زیادہ پسندیدہ اور پاکیزہ ہے

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے بندہ اپنا کھانا پینا اور اپنی شہوت میرے لیے چھوڑ دیتا ہے، روزہ میرے لیے ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا

اور (دوسری) نیکیوں کا ثواب بھی اصل نیکی کے دس گنا ہوتا ہے

صحیح البخاری 1894


جو شخص رمضان میں جھوٹ بولنااور
دغا بازی کرنانہ چھوڑے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:
اگر کوئی شخص جھوٹ بولنااور دغا بازی کرنا
نہ چھوڑے روزے رکھ کر بھی
تو اللہ تعالیٰ کو اس کی کوئی ضرورت
نہیں کہ وہ اپنا کھانا پینا چھوڑ دے
صحیح البخاری 1903




رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں محمد(ﷺ) کی جان ہے!

" روزہ دار کے منہ کی بُو اللہ تعالیٰ کے نزدیک

مُشک کی خوشبو سے بھی زیادہ بہتر ہے،

روزہ دار کو دو خوشیاں حاصل ہوں گی وہ افطار کرتا ہے تو خوش ہوتا ہے

اور جب وہ اپنے رب سے ملاقات کرے گا

تو اپنے روزے کا ثواب پا کر خوش ہو گا"

صحیح البخاری 1904




رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

# "ہر چیز کی زکوٰۃ ہے
# اور بدن کی زکوٰۃ روزہ ہے"

سُنن ابنِ ماجہ 1745

# روزہ دار کی دُعا رَد نہیں ہوتی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"روزہ دار کی دُعا افطار کے وقت

رَد نہیں کی جاتی"

سُنن ابنِ ماجہ 1753



# افطار کس چیز سے کیا جائے؟

انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ

رسول اللہ ﷺ نماز (مغرب) پڑھنے سے پہلے چند تازہ کھجوروں سے روزہ افطار کرتے تھے،
اگر تازہ کھجوریں نہ ملتیں تو خشک کھجوروں سے افطار کر لیتے
اور اگر خشک کھجوریں بھی نہ مل پاتیں
تو چند گھونٹ پانی نوش فرما لیتے

سُنن ابو داوُد 2356







## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں سب سے زیادہ سخاوت کیا کرتے تھے

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ

نبی کریم ﷺ سخاوت اور خیر کے معاملہ میں سب سے زیادہ سخی تھے

اور آپ ﷺ کی سخاوت اس وقت اور زیادہ بڑھ جاتی تھی

جب جبرائیل علیہ السلام آپ ﷺ سے رمضان میں ملتے

جبرائیلؑ نبی کریم ﷺ سے رمضان شریف کی ہر رات میں ملتے یہاں تک کہ رمضان گزر جاتا۔

نبی کریم ﷺ جبرائیل علیہ السلام سے قرآن کا دور کرتے تھے،

جب جبرائیل علیہ السلام آپ ﷺ سے ملنے لگتے

توآپ ﷺ چلتی ہوا سے بھی زیادہ بھلائی پہنچانے میں سخی ہو جایا کرتے تھے

صحیح البخاری 1902





# ماہِ رَمضان ماہِ اِکرام

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

انسان کی ہر نیکی دس گنا سے سات سو گنا تک بڑھا دی جاتی ہے،

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "سوائے روزے کے اس لیے کہ وہ میرے لیے خاص ہے، اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا، آدمی اپنی خواہش اور کھانا میرے لیے چھوڑ دیتا ہے"

روزہ دار کے لیے دو خوشیاں ہیں ایک افطار کے وقت اور
دوسری اپنے رب سے ملنے کے وقت، اور روزے دار کے منہ کی بُو
اللہ تعالیٰ کے نزدیک مشک کی بُو سے بہتر ہے

سُنن ابنِ ماجہ 1638



## رمضان المبارک بخشش کا مہینہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اللہ تعالیٰ ہر افطار کے وقت کچھ لوگوں کو جہنم سے آزاد کرتا ہے

اور یہ (رمضان کی) ہر رات کو ہوتا ہے "

سُنن ابنِ ماجہ 1643

## روزہ افطار کرانے والے کا ثواب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کے پاس افطار کیا اور فرمایا:

" تمہارے پاس روزہ رکھنے والوں نے افطار کیا،
اور تمہارا کھانا نیک لوگوں نے کھایا اور
تمہارے لیے فرشتوں نے دعا کی "



سُنن ابنِ ماجہ 1747



رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اپنے اوپر روزہ لازم کرلو

کیونکہ اس کے برابر کوئی (عبادت) نہیں ہے"

سُنن نسائی 2222

# روزہ دار کے سامنے کھانا کھایا جائے تو

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"روزہ دار کی ہڈیاں تسبیح بیان کرتی ہیں،
اور فرشتے اس کے لیے استغفار کرتے ہیں،
جب تک اس کے سامنے کھانا کھایا جاتا ہے"

سُنن ابنِ ماجہ 1749



رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"پانچ نمازیں، جمعہ دوسرے جمعہ تک

اور رمضان دوسرے رمضان تک

اپنے درمیان والے گناہوں کا کفارہ بنتے ہیں،

جب تک بڑے گناہوں سے اجتناب کیا جائے"

مسند احمد 1009



# اعتکاف کا ثواب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے معتکف کے بارے میں فرمایا:

"اعتکاف کرنے والا تمام گناہوں سے رُکا رہتا ہے،
اور اس کو ان نیکیوں کا ثواب جن کو وہ نہیں کر سکتا
ان تمام نیکیوں کے کرنے والے کی طرح ملے گا"

سُنن ابنِ ماجہ 1781




رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

رمضان کے آخری عشرے میں (عبادت میں)

ایسی محنت کرتے تھے کہ

ویسی آپ اور دنوں میں نہیں کرتے تھے

سُنن ابنِ ماجہ 1767




رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"صدقہ فطر روزہ دار کو فحش اور بیہودہ باتوں سے پاک کرنے

اور مسکینوں کی خوراک کے لیے فرض قرار دیا،

لہٰذا جس نے اسے نماز عید سے پہلے ادا کر دیا،

تو یہ مقبول زکٰوۃ ہے اور جس نے نماز کے بعد ادا کیا

تو وہ عام صدقات میں سے ایک صدقہ ہے"

سُنن ابنِ ماجہ 1827





## جان بوجھ کر روزہ توڑنا یا چھوڑنا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"جس نے رمضان میں بغیر کسی
شرعی عذر کے ایک دن کا روزہ توڑ دیا
تو اس کی قضاء زمانہ بھر کے روزے
بھی نہیں کرسکیں گے"

سُنن ابوداؤد 2396




بیشک ہم نے اس ( قرآن ) کو شب قدر میں نازل کیا ہے

We have sent it (the Quran) down in the Night of Qadr.

القدر 1





لَيۡلَةُ الۡقَدۡرِ ۬ۙ خَيۡرٌ مِّنۡ اَلۡفِ شَهۡرٍ ؕ﴿3﴾
شب قدر ایک ہزار مہینوں سے بہتر ہے
The Night of Qadr is much better than one thousand months.
القدر : 3

حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ میں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)
اگر میں شب قدر کو پالوں، تو اس میں کیا دعا مانگوں .

**آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یہ دعا مانگو**

**اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ کَرِیمٌ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّی**

اے اللہ! بے شک تو معاف فرمانے والا، کرم کرنے والا ہے، تو معاف
کرنے کو پسند فرماتا ہے تو میرے گناہوں کو بھی معاف فرمادے۔

O Allah, You are Most Forgiving,
and You love forgiveness, so
forgive me.

ترمذی، ج 5 ص 306، حدیث: 3524



## عیدین کی رات میں عبادت کرنے والے کا ثواب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

" جو شخص عیدین کی راتوں میں
ثواب کی نیت سے اللہ کی عبادت کرے گا،
تو اس کا دِل نہیں مرے گا
جس دن دِل مُردہ ہو جائیں گے "

سُنن ابنِ ماجہ 1782




رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

عید الفطر کے دن چند کھجوریں

کھائے بغیر عید کے لیے نہیں نکلتے تھے

سُنن ابنِ ماجہ 1754




# اہم گزارش

برائے مہربانی رمضان المبارک میں اپنے دستر خوان کی تصویریں مت پوسٹ کریں

کیونکہ ہر انسان آپ کی طرح صاحب حیثیت نہیں،

بہت سے لوگ مالی لحاظ سے آپ سے کم درجے کے ہیں

رمضان المباک غم خواری کا بھی مہینہ ہے

لہٰذا کسی کی مدد کی بجائے دل آزاری اور تکلیف کا باعث نہ بنیں۔

جو کچھ آپ کے نصیب میں ہے اس سے جائز لطف اُٹھائیں لیکن

نمائش سے اجتناب کریں۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔شکریہ

# ماہِ رمضان المبارک میں ان ایام کو یاد رکھیں۔




وصال خاتون جنت حضرت
**فاطمۃ الزہرا** رضی اللہ عنہا






وصال ام المومنین حضرت
**خدیجۃ الکبریٰ** رضی اللہ عنہا






**جنگ بدر**







وصال ام المومنین حضرت
**عائشہ صدیقہ** رضی اللہ عنہا







**فتح مکہ**






شہادت امیر المومنین حضرت
**علی** کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم



منجانب: رضا اکیڈمی



# عید مُبارک

## تَقَبَّلَ اللہُ مِنَّا وَمِنْکُمْ صَالِحُ الْاَعْمَال

اللہ ہمارے اور تمہارے نیک اعمال قبول فرمائے

اللھم آمیـــــــــــــــن

